# جنگ نامہ

اس مثنوی کا ایک نسخہ انڈیا آفس کے کتب خانہ میں موجود ہے (بلوم ہارٹ نمبر ۱۰۸) ورق (۱۱۰) سایز ۹ × ۶ ½ سطر (۱۱ تا ۱۳) خط نسخ۔

بلوم ہارٹ کی صراحت کا اقتباس حسب ذیل ہے۔

"محمد حنیف کی جنگوں کا بیان جو علیؓ کے تیسرے فرزند تھے یہ قصہ حسنؑ اور حسینؑ کے قتل ہونے کے بعد سے شروع ہوتا ہے۔ یہ دکھنی مثنوی ہے جس کا مصنف سیوک ہے مصنف نے بیان کیا ہے کہ اس کو فارسی سے ترجمہ کیا گیا ہے۔ غالباً محمد عاشق کے قصہ محمد حنیف سے ترجمہ کیا گیا ہے تاریخ تصنیف ۱۰۹۲ھ ہے"

کسی دوسرے یورپین مصنف نے اس کے متعلق کوئی صراحت نہیں کی ہے اور نہ نفس مثنوی سے مصنف کے حالات پر کچھ روشنی پڑتی ہے۔ مگر یہ معلوم ہوتا ہے کہ مصنف کا تخلص "سیوک" جیسا کہ بلوم ہارٹ نے لکھا ہے صحیح ہے کیونکہ متعدد جگہ صاف طور پر اس کی صراحت ہوئی ہے مثلاً

حکایت انگی پھر سیوک بولتا | براہیم اشتر کا جگ بولتا
(ص ۲۷ ب)

یو سیوک تو ہجری کرے سال تھی | ہزار ایک نود دو کی اپرال تھی
اے سیوک بنام رسول عجم | محمد حنیف شہ کا کر جنگ ختم
(ص ۱۰۹ ب)

دے سیوک غلام نبی کا سچا | شفا کر شفا کر شفا کر شفا
یو منگتا ہے سیوک نے اب تجکنے | مجہ آسان کرتا دیکے سر منی
(ص ۱۱۰)

یہ مثنوی قطب شاہی دور کے آخر فرمانروا کے عہد میں مرتب ہوئی ہے مگر بادشاہ کی مدح وغیرہ کچھ نہیں ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ سیوک کو دربار شاہی سے کوئی تعلق نہیں تھا مصنف نے اس امر کی بھی صراحت نہیں کی ہے کہ اس نے کس کے فارسی سے اس کو دکھنی میں ترجمہ کیا ہے۔

قیاس ہوتا ہے کہ اس عہد کے ایک دوسرے شاعر غلام علیخاں لطیف سے ان کی چشمک تھی۔ کیونکہ اسی مضمون پر صرف تین سال بعد لطیف کا اپنی مثنوی لکھنا اور اس میں اپنی فوقیت ظاہر کرنا اپنے شاعری کی تعریف کرنا اور اس کو شاہ نامہ کا جواب قرار دینا واضح کرتا ہے کہ اس جنگ نامہ کو وہ ہیچ تصور کرتا تھا اور اسی مضمون پر صرف تین سال بعد اپنی مثنوی مرتب کرنی ضروری تصور کرتا ہے۔

معلوم ہوتا ہے سیوک ضرور ایک مذہبی شخص تھا بلکہ قیاس غالب ہے کہ وہ شیعہ مذہب رکھتا تھا۔ اس سے زیادہ اس کے متعلق کچھ معلومات نہیں ہو سکتے۔

اس وقت کے رواج کے خلاف حمد و نعت وغیرہ کچھ نہیں ہے۔ ابتدا ہی سے اصل قصہ شروع کر دیا گیا ہے۔ ممکن ہے یہ مثنوی ناقص ہو مگر کوئی قطعی رائے نہیں دیجا سکتی۔ میرے پاس بھی اس کا ایک نسخہ ہے اس میں بھی ابتدا سے اصل قصہ ہی شروع کر دیا گیا ہے حمد و نعت وغیرہ نہیں ہے۔

جیسا کہ قبل ازیں ظاہر کیا گیا ہے یہ ایک فرضی داستان ہے اصلیت سے کوئی سروکار نہیں رکھتا۔ چنانچہ قصہ کے خلاصہ سے اس کی حالت ظاہر ہو سکتی ہے۔

حضرت علیؓ نے اپنے ایک فرزند علی اکبر کو ایک شہر کی طرف روانہ فرمایا تھا جہاں انہوں نے اپنی بادشاہت قایم کر لی آپ کے بھائی محمد حنیفہ تھے۔ امام حسینؑ نے اپنی شہادت کے وقت ایک قاصد کے ہاتھ اپنا خط محمد حنیفہ کے پاس روانہ کیا جس میں درج تھا کہ حسنؑ کو زہر دیا گیا اور کربلا میں انکو ( حسین ) کو قتل کیا جا رہا ہے۔ تم اس کا بدلہ لو۔ قاصد آیا اور محمد حنیفہ کو دریافت

کرکے خطا پیش کیا اونہوں نے حال پڑھ کر افسوس کیا اور خطبہ دیا فوج فراہم کی چودہ ہزار لشکر کے ساتھ یزید سے جنگ کے لئے روانہ ہوئے۔ اثنار راہ میں سنا یزید مدینہ پر حملہ آور ہوا ہے آپ ادہر روانہ ہوئے اپنے دو بھائیوں طالب علی اور عاقل علی کو اپنی مدد کے لئے طلب کیا وہ آئے۔ بڑی جنگ کے بعد یزیدی لشکر کو شکست فاش ہوئی۔ اس کے بعد یزید کا لشکر مروان کی سرکردگی میں مقابلہ کے لئے آیا اب کے بہی محمد حنیفہ کو فتح حاصل ہوئی۔ اب یزید نے ملک روم۔ زنگبار۔ فرنگ اور حبش کے بادشاہوں سے امداد طلب کی وہاں سے عظیم الشان لشکر آیا۔ محمد حنیفہ کو ترکوں کے دو بادشاہ طاغان اور موغان نے مدد دی بڑی جنگ کے بعد محمد حنیفہ زخمی ہو کر گرفتار ہو گئے جس کے باعث آپ کا لشکر منتشر ہو گیا۔ مگر پہر آپ کے سرداران فوج اور بھائیوں نے باہم مشورہ کیا اور آپ کی رہائی کے لئے روانہ ہوئے۔

ادہر یزیدی فوج نے محمد حنیفہ کو گرفتاری کے بعد یزید کے پاس روانہ کر دیا یزید سے آپ کا مباحثہ ہوا آخر آپ قید کئے گئے کچھ عرصہ بعد آپ کی فوج آئی اور آپ کو رہا کر لے گئی۔ اس کے بعد دونو فوجوں کا پہر مقابلہ ہوا ایسی شدید جنگ ہوئی کہ خون کی ندیاں بہ گئیں۔ اسی اثناء میں محمد حنیفہ نے آسمان سے ایک آواز سنی کہ کیوں بندگان خدا کو قتل کیا جا رہا ہے۔ اس آواز کے ساتھ آپ گہوڑے سے نیچے آئے خدا کی درگاہ میں توبہ کی اور ایک غار میں چلے گئے غار پر بجلی گری اور وہ غائب ہو گیا۔ آپ کے غائب ہونے پر آپ کے لشکر کو شکست ہو گئی آپ کے بہائی علی اکبر کو آواز کے ذریعہ آپ کے غائب ہونے کا حال معلوم ہوا۔ اور آپ کے عزیز اقارب وطن کو واپس ہو گئے۔

نمونہ کلام حسب ذیل ہے

کہوں یک جنگ شاہ شیر زمان — حسین شاہ ابن علی بعد زان
سو اس شاہ کا یک عجب بہائی تھا — ایا یک صور بہائی دو مائی تھا
سو اس نام تھا شاہ محمد حنیف — سو جسکوں بنے سائے جد حنیف

سوایک دن نبی نی علی سون کہے　　　　تون شیر خدا یون سو سنجہ سون رہے

رہے مرتضیٰ سون کو خوشحال ہو　　　　سو خوشحال رون رون ہر یک بال ہو

دئی بادشاہی سکئے سرفراز　　　　دیئی بخشش شاہ نی شہر با نیاز

علی کون بہے ہر یک فرزند انہی　　　　علی اکبر اسنام تہا کر سکیتے

جو سنکات اسہائے کی ستہ نجند　　　　روانا کئے اسی شہر سکے طرف

چلے شہر سکے یات وین نیت لے　　　　سو اس بہائی کون آپنے پیت لے

کیت کیڈ نکون جا تخت قابض سکئے　　　　جو اس بہائے کون وازری دیئے

سکے راج کرنے عدل لوج سون　　　　رویش ریت انصاف کی لوج سون

جو اس شہر سون کربلا دور تھا　　　　سو دونو سنے فاصلا دور تھا

---

## مقابلہ دو شخص

یکایکہ کہور کیون وین دب گیا　　　　زنگی دار فاق اوپر حبیب گیا

مشبب فافا کیا ردّ دوار　　　　کیا صاف نکہ حیدر کا نعرہ پکار

نزیک جا پہیر یا شاہ دانشمند　　　　زنگی کی کر کا پکڑ کمر بند

لیا دین وجا تزین میں ٹی او پار　　　　پہر اسکون کر کر زمیں پر پچھار

زنگی کون ضرب سو چھاری دیا　　　　سبے استخوان اسکی سمران کیا

جو فنیانے دیکھا زنگیکا ضرب　　　　ولد کون لگیا پوچھنے حال تب

---

کہی یون اہی ملعون جانا کدہر　　　　تنہی آج بہا تا ہون دوزخ بہتر

سو یون بول یکوار سارا کیا　　　　سو جینے کون اسکی آوارا کیا

دیکھیا مار کافر کون استہار کھٹ　　　　دو ٹکری کیا اسکون یکتر سمت

دو عمر علی شاہ روات کہپرا    دیکھیا سعد جیون نہات تا کہا بپرا

---

تو اتنے میں طوفان مو غان آئی    تر نکہ لاک پر دس ہزاران او جائی

یزیدا نکی دین پیٹ پر آ پڑی    یزد زیر یا لاہو سب کڑ بڑی

مگر نوح کا سپھر کہ طوفان تھا    کتیکہ وقت لک سخت گہسان تہا

زمیں پر لہو کے سوتالی سے بھے    دصدان اسمنے یوں نشانی بجے

ہر یک وار مارین علی بوستے    زمیں کے کوار ان نمن کہو ستے

ہر یک یک طرف یوں سومید آن کیے    یزیدیاں کے رار ماں کوں رادیادہ کئے

لہو سست ہاتیا نکی تنکی تلار    زمیں کا بھریا پیٹ دینے رکار

کھرک سخت ہسد ہات باجن لگے    یزدی کہتو ہو کر رھا تن لکے

---

پوچھے شاہ اوسے کانسون آیا ھی تون    کہا شاہ آیا ہون میں ردم سون

کیھے پادشاہ روم کرتا ھی کیا    ملکہ ہور شکر سود ہرتا ھی کیا

کہا یا پنجہ لک ہور چالیس ہزار    کنداں ستی بار رو میں سوار

روانا کیا ھی یزید کی کمدن    ای شاہ مظفر میری سون جہوجن

---

دو لشکر کا مقابلہ

حضرت شاہ کہری باندی لشکر کی صف    کہری باندکر شاہ فرزند نجف

اوتہی دین یزیدی آ ٹیکے بار مل    ٹیکے بار مل بہار پر بہار مل

حضرت شاہ اوتہائی تر نکاں سکل    سو بہایان عزیزان برادر سکل

سو لشکر میں لشکر ملائی کیا    بشر میں لشہ کہل بلا ئی کیا

اوتہیا ہانکہ ہنکارہ چو رہیب تی
لگے مارپیٹ و اراں کبل
سواتنی میں طوغان موغان آئے
نپے آیزیدان کی دین پیٹ پر
سو طوغاں و موغاں دین مائتے
حنف شاہ طوغاں کوں دیکہکر

اوتہیا شور چو دہرنی جو لا آفتے
حنف شاہ کی مومن سواران سگل
ترک لاک پر دس ہزاراں اوچائے
لگے مارے سب سب بے جگر
محمد حنف پاس انپڑی اہٹی
سو خوشی دل ہوئے شاہ حنف شیر نر

---

لگے مارنے تیغ او تیغ زن
یزیدان کون سب زیر پا لا گئے
یزید دیکہ لشکر کے احوال کون

کہچلنے لگے یون یزیدان کا دہن
لئے مار لشکر او جا لالا گئے
پچہنے کانپنے تن پو ہر بال کون

---

خاتمہ مثنوی جس میں تاریخ تصنیف اور فارسی سے ترجمہ کرنے کا ذکر موجود ہے۔

یو جنگ عظیما کیا سربسر
یو سیوک تو ہجری کیرے سال تہی
اے سیوک بنام رسول عجم
کریم الشکور و غفور الودود
ہے سیوک غلام نبی کا سچا
یو منگتا سیوک نے اب تجہ کنے
اتہا یو قصہ فارسی سون اول
ختم کر توں سیوک دعا پر کلام

تھی تاریخ تدہان جان خیر البشر
ہزار یک نو دو کے اپرال تہی
محمد حنیف شہ کا کر جنگ ختم
پہچیا تہا نبی پر صوارانہ درود
شفا کر شفا کر شفا کر شفا
مجہ احسان کرنا دیکہے سمنے
کہا دکہنی میں ترجما منجے بدل
بحق محمد علیہ السلام

---

جیسا کہ بیان کیا گیا ہے اس مثنوی کا کوئی اور نسخہ یورپ میں نہیں ہے اس لئے مقابلہ کا موقع نہیں مگر اسی مضمون کی ایک اور مثنوی (ظفر نامہ) ہے جس کا ذکر صفحات آئندہ میں آئے گا اسی ضمن میں اس کا مقابلہ کیا جائیگا۔

بلوم ہارٹ نے اس امر کی صراحت کی ہے۔ یہ جنگ نامہ محمد عاشق کے فارسی مثنوی قصہ محمد حنیف کا ترجمہ ہے۔ مگر نفس مضمون کے مقابلہ سے معلوم ہوتا ہے دراصل ایسا نہیں ہے۔ محمد عاشق کے قصہ محمد حنیف[ب۵] میں بیان کیا گیا ہے کہ ایک بادشاہ تھا جس کی ایک لڑکی نہایت

---

ب۵ اس مثنوی کا ایک نسخہ انڈیا آفس میں نمبر (۱۵۹۲) پر موجود ہے۔

اس کے متعلق جو وضاحت مصنف کٹیلاگ ایتھے نے کی ہے اس کا خلاصہ حسب ذیل ہے۔

"اس کا مصنف محمد عاشق۔ ہے جو عام طور سے شیخ نور الدین محمد عاشق سے مشہور تھا "چہار سو عیش و طرب" جو ۱۰۷۹ھ میں لکھی گئی ہے اس کا بھی یہی مصنف ہے۔ کٹیلاگ اسپرنگر میں اس کا ذکر ہے ۰۰۲۳۹ p اور برلن میں بھی موجود ہے ۰۹۲۳ p محمد عاشق زین العابدین (جو عام طور سے ملا صدر الدین محمد بن ابراہیم شیرازی سے مشہور ہیں) کا مرید تھا ان کا انتقال ۱۰۵۰ھ میں ہوا ہے۔ اس کا ایک دکھنی ترجمہ ظفر نامہ یا جنگ نامہ محمد حنیف کے نام سے ہوا ہے جس کا مصنف مفتاح العاشق ہے" ص ۸۷۵

بلوم ہارٹ نے جو وضاحت کی ہے غالباً اس کا ماخذ یہی ایتھے کا بیان ہے۔ ایتھے کو جہاں اس امر کا دھوکہ ہوا ہے دکھنی مثنوی فارسی سے ترجمہ ہوئی ہے، وہاں ایک دوسری سہو بھی ہوئی ہے وہ یہ کہ ظفر نامہ مصنفہ غلام علیخاں (جو عام طور پر مفتاح العاشقاں سے موسوم تھا) اور جنگ نامہ محمد حنیف (مصنفہ سیوک) کو ایک ہی خیال کیا ہے حالانکہ دونوں جداگانہ ہے۔

ظفر نامہ کے بیان اور اس کے نفس مضمون کے ملاحظہ کے بعد اس امر کا بخوبی اندازہ ہو سکتا ہے کہ یہ دونو مثنویاں جداگانہ ہیں۔ اور اسی طرح یہ محمد عاشق کے مثنوی سے بھی جداگانہ ہے

حسین وجمیل تھی محمد حنیف اس سے مطلع ہو کر گئے اثنار سفر میں دیووں اور پریوں سے مقابلہ ہوا آخر پر محمد حنیف کامیاب واپس ہوئے۔

ظاہر ہے سیوک کا جنگ نامہ اس مضمون کا نہیں ہے۔ بلکہ اس کا مضمون بالکل جداگانہ ہے۔

اس مثنوی کا ایک نسخہ راقم الحروف کے پاس ہے یہ جامعہ عثمانیہ کے کتب خانہ میں بھی موجود ہے۔

---

# "قصہ رضوان شاہ و روح افزا"

برٹش میوزیم لندن میں اس کا ایک نسخہ ہے۔

نمبر (۲۷۱۶ اورینٹیل) ورق (۸۱) سائز ۱۰ ½ × ۶ ¾ سطر (۱۵) خط نستعلیق

یہ نسخہ ۱۲ صفر سنہ ۱۲۰۰ھ کا لکھا ہوا ہے۔ بلوم ہارٹ کی صراحت کا خلاصہ حسب ذیل ہے۔

"رضوان شاہ شہزادہ چین اور روح افزا پری کا قصہ۔ یہ ایک دکھنی مثنوی ہے مصنفہ فائز۔ مصنف کے متعلق کچھ معلومات نہیں ہیں جیسا خود مصنف نے بیان کیا ہے اس کو ایک فارسی نثر سے دکھنی میں منظوم کیا گیا ہے سنہ تصنیف کو جو سنہ ۱۰۹۴ھ ہے خود مصنف نے بیان کر دیا ہے۔ سنہ ۱۸۷۰ء میں یہ مدراس میں طبع ہو چکی ہے۔"

اسپرنگر کی کیٹیلاگ میں بھی یہ شامل ہے اس کی صراحت یہ ہے کہ

"رضوان شاہ بادشاہ چین کا قصہ فائز نے دکھنی اشعار میں سنہ ۱۰۹۴ھ میں لکھا ہے۔ ۲۸۰ صفحات فی صفحہ ۹ شعر۔"

اسٹوارٹ کی فہرست میں بھی یہ شریک ہے اس نے کوئی صراحت نہیں کی صرف ایک عشقیہ دکھنی نظم ہونے کا ذکر کیا ہے۔

یہ مثنوی جیسا کہ بیان کیا گیا ہے سنہ ۱۰۹۴ھ میں مرتب ہوئی ہے چنانچہ مصنف لکھتا ہے۔

اتہا جس وقت سال ہجرت ہزار\
اوس اوپر نود اوسکے اوپر چہار\
ہوا قصہ رضوان شہ تمام\
نبی محمد علی پہ ہزاراں سلام

فائزؔ قطب شاہی عہد کے آخر زمانہ کا شاعر ہے امامیہ مذہب کا پیرو تھا۔ دوسرے شعرا کی طرح اس کا پیشہ شاعری نہیں تھا بلکہ اپنے ادبی ذوق کے باعث نظم کہا کرتا۔ وہ بیان کرتا ہے کہ اس کو مدت سے کوئی کتاب نظم کرنے کا خیال تھا جب ایک فارسی داستان رضوان شاہ دیکھی تو اسی کو نظم کے لئے انتخاب کیا۔ وہ اپنے اچھے شاعر نہ ہونے کا خود اعتراف کرتا ہے بعض دوستوں کی فرمائش پر اس نے مثنوی لکھی ہے۔

مثنوی میں پہلے حمد و نعت و منقبت ہے تالیف کتاب کی وجہ بیان کی ہے اس کے بعد اصل قصہ شروع ہوتا ہے۔ بادشاہ کی تعریف و مدح نہیں ہے۔ قصہ کا خلاصہ اس طرح کیا جا سکتا ہے کہ چین کے شہزادہ رضوان شاہ نے ایک دن شکار میں ایک ہرنی کو دیکھکر اس کا تعاقب کیا مگر وہ غائب ہو گئی۔ بادشاہ اس کا دیوانہ ہو گیا اسی چشمہ کے قریب جہاں وہ غائب ہوئی تھی مقیم ہو گیا یہاں ایک محل تعمیر کیا ایک دن ہرنی سے جو دراصل روح افزا پری تھی ملاقات ہوئی وصل سے شادکام ہوا مگر پھر جدائی ہو گئی آخر بڑی مصیبتوں اور پریشانیوں کے بعد کامیابی ہوئی با مراد چین کو واپس ہوا۔

کلام کا نمونہ پیش ہے۔

اول نام حق کا لی بولوں سخن | بندہ ہوں اوسکی توحید کہولوں سخن
ہی اللہ معبود بر حق قدیم | کہ رحمن ہی خلق پہ ہور رحیم
وہی جملہ مخلوق کوں ہی خدا | تکر یاد اوسی کیون کروں ابتدا

---

حمد و مناجات کے چار صفحے ہیں اور پھر بلا عنوان ہی منقبت شروع کی گئی ہے۔

ہمارے نبی کا ہی پایا رفیع | مقدم شفیعاں پو سب یو شفیع
شکر اوس خدا کون جو خلقت کیا | ہمیں کون محمد کی امت کیا

---

نعت کے بعد بلا عنوان منقبت علیؓ شروع کی گئی ہے۔

جنی بہائی کی دین کا تہا وزیر
ہی موسیٰ کون ہارون تجہ کون امیر

نبوت کی رتبی میں تہا جی ولی
موہی ہیکلہان شاہ مردان علی

امیر عرب شاہ دلدل سوار
شہ لافتا صاحب ذوالفقار

سبب تالیف کتاب کے متعلق کہتا ہے۔

شبی میں ھوا ھی کسی دلبری
جنا درھوبھوندہی جی کسکون پہ ہی

ھر یک بات کا ایک قصہ ہوا
ھر یک نقل بھی یو پنچ پیدا ھوا

مزہ بہوت نقل و روایات میں
دقت بہوت لگتا حکایات میں

---

بھوت ہی حکایات اسدھات کی
کیتیک تو کتابان ھی اسبات کی

کتیک فارسی کون بھی دکھنی کرہی
دولوکاں قیامت تلگ نا مرہی

کتیک نثر او سیں کتیک ھیں نظم
کئی ھیں جمع کوئی عرب کوئی عجم

---

تو کرنی تیرپا مج کون اس آس سون
نہ تھی نیند مج کون یو وسواس سون

کہ مج سون پچہا کچ یادگاری رھی
جو مج بعد کوئی بہشت روزہی کہی

نہ دیکھا ایسکی طبیعت میں تاب
جو کہنی سکون نظم کر کوئی کتاب

نظم میں رسالی کیتا ہوس
سکت ہی جتی کا و تا کام بس

کیا سیر اکثر حکایات کون
رکھیا دلمیں اپنی ہر یک بات کون

پڑیا تہا میں جتی قصانکی کتاب
سو قصی ہیں یکیات تہی انتخاب

---

اتہا فارسی نثر میں یو نقل
او سی نظم کوئی نہیں کئے تھے ادل

تو میں بندہ فایز ہوس دہر کو تب ۔۔۔ یو قصی کون دکہنی کیا نظم سب

دسیا فارسی مختصر بسط نہین ۔۔۔ دیا شاخ و برگ اس حکایت کو نہین

بڈہیا فکر جان طول تھوڑا دیا ۔۔۔ بدو نیک طبع آز مایش کیا

مجہی شاعری کا کدہی مشق نین ۔۔۔ کیا ہون بزرگان کی تقلید نین

................................

نہ شہرت مجہی شاعری کی ہوس ۔۔۔ نہ انعام پانی کی دل میں ہوس

مہربان جب مجہ پور بی ہوا ۔۔۔ میرا فکر مجہ کون مربی ہوا

طبیعت کی دریا کو آیا ابال ۔۔۔ تو موتیان نکل آتی ہر یک بی ڈہال

................................

ابتدا داستان

جتی ہی حکایات کی راویان ۔۔۔ یو قصہ او نو یون کہی ہیں بیان

کہ تہا چین میں یک بڑا بادشاہ ۔۔۔ دو ہاتہی پکڑی اوسکی یک سال راہ

اوس اطراف میں تہا جسے تخت و تاج ۔۔۔ اطاعت کرین اوسکون دیوین خراج

ولایت ملک کچہ نتہا اوسکون کم ۔۔۔ کسی کی طرف سو نتہا اوسکون غم

دلی یون کہی مجہ کو آیند نین ۔۔۔ کہ مجہ نسل میں ایک فرزند نین

جو مجہ بعد اچہی وارث تخت دو ۔۔۔ جہانگیر نکالی تری ہی بخت دو

میرا تخت کہ اوس سون پاوہی نظام ۔۔۔ کرہی مجہ کون عالم منی نیک نام

خاتمہ ملاحظہ ہو

یو قصہ سنہار بہی شاد اچہو ۔۔۔ غم سکہہ سون اچہہ غم تی آزاد اچہو

خدایا اس پاوہی اپن مدعا ۔۔۔ مجہی بہی کرہی مغفرت کی دعا

الٰہی توں فایز کو کر رستگار ۔۔۔ دلا اوسکون جنت میں دار القرار

تن اوسکا پچھتر جای جان سون | ملا روح کون اپنی رضوان سون
جد ہتلک جہان جگ تی معمور اچھی | یو قصہ جہان بیچ مشہور اچھی
کرون کیون شکر اسکی اتمام پر | ہزاران شکر ہی یو انعام پر
اتہا جسوقت سال ہجرت ہزار | اوس اوپر تو داوسکی اوپر چہار

ہوا قصہ رضوان شہ کا تمام
نبی ہور علی پر ہزاران سلام

چونکہ اس کا کوئی اور نسخہ یورپ میں نہیں ہے اور نہ اصل فارسی قصہ دستیاب ہوا اس لئے مقابلہ اور اختلاف ظاہر کرنے کا موقع نہیں ہے۔

اس مخطوطے کے متعلق دو باتیں اور لکھی جا سکتی ہیں اس مثنوی میں قصہ کے عنوانات اردو نثر میں لکھے ہوئے ہیں ذیل میں چند عنوانات لکھے جاتے ہیں جس سے اس وقت کی نثر کا اندازہ ہو سکتا ہے۔

(۱) قصہ رضوان شاہ پادشاہ زادہ چین کا جو عاشق ہوا روح افزا پری بادشاہزادی شہر شہشش کے اوپر بولیا فائز شاعر نے غفر اللہ تعالیٰ۔

(۲) بیان نصیحت و پند و اظہار کلام د بیان اپنا۔

(۳) ابتدا داستان اس قصہ کا اور رضوان شاہ اور روح افزا کا۔

(۴) شاہزادیسوں وزیر دسنے عرض کئے کہ عمارت جنگل میں تیار ہوئی۔

(۵) روح افزا نے اپنی حقیقت بوڈھی پاس بولنے لگی۔

اس مثنوی میں دو مطبوعہ ورق بھی شامل ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے میجر ایم ڈبلیو کار نے سنہ ۱۸۷۰ء میں اس کے طباعت کا انتظام کیا تھا اس کا خیال تھا کہ دکھنی شعراء کے کلام کو ایک سلسلہ میں شائع کیا جاے اس سلسلہ میں گلشن عشق۔ پھول بن اور قصہ بی بی مریم کا انتخاب ہوا تھا مگر افسوس سنہ ۱۸۷۱ء میں اس کے انتقال پر یہ کام موقوف ہوگیا۔ جو مطبوعہ ورق شامل ہیں

اور اس کی شرح بھی لکھی گئی ہے اس سے اس کی جانفشانی اور قابلیت کا پورا اندازہ ہوسکتا ہے۔ اگر یہ کام پورا ہو جاتا ہے تو دکھنی ادب کے جواہر پارے اس کے پہلے نمایاں ہو چکے ہوتے۔

اس مثنوی پر تنقیدی نظر ڈالی جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ فائز اس دور کا آخری بلند پایہ اور اعلیٰ درجہ کا شاعر تھا اگرچہ اس نے اپنے متعلق انکسار سے کام لیا ہے مگر کلام کو دیکھنے سے معلوم ہوسکتا ہے کہ وہ کوئی معمولی شاعر نہیں تھا۔ دوسری دکھنی مثنویوں کے خلاف اس میں عربی اور فارسی کی آمیزش زیادہ ہے جس سے خیال کیا جاسکتا ہے کہ اس زمانہ میں اس قسم کی نظم کا رواج ہو چلا تھا۔ بجائے ہندی کے عربی اور فارسی کی زیادہ ترکیبیں استعمال ہوتی تھیں فائز کا طرز بیان بھی پسندیدہ اور دلچسپ ہے۔ کلام کے دیکھنے سے شبہ ہوتا ہے کہ یہ قطب شاہی دور کی پیداوار نہیں بلکہ زمانہ مابعد سے تعلق رکھتی ہے۔ مگر تاریخ تصنیف کے باعث کسی شبہ کی گنجایش نہیں رہتی۔

اس مثنوی کا ایک نسخہ کتب خانہ آصفیہ حیدرآباد میں موجود ہے۔ ۱۲۱ قصص اور ایک نسخہ نواب سالار جنگ بہادر کے کتب خانہ میں بھی ہے۔

---

# "ظفرنامہ"

انڈیا آفس میں اس مثنوی کا ایک نسخہ ہے۔

بلوم ہارٹ ۱۰۹ ورق (۱۵۸) سائز ۹ × ۵ سطر ۱۷ خط نسخ سنہ کتابت سنہ ۴ جلوس محمد شاہ کیٹلاگ کی وضاحت کا خلاصہ حسب ذیل ہے۔

"محمد حنیف کے جنگوں کے حالات۔ دکھنی مثنوی ہے مصنف لطیف۔ جنگ نامہ سیوک بھی اسی بیان میں ہے ہر بیان کے پہلے سرخی سے فارسی میں عنوان لکھا گیا ہے۔ مصنف کا نام غلام علیخاں اور تخلص لطیف ہے اونہوں نے خود کو مفتاح عاشقاں سے بھی موسوم کیا ہے وہ قزلباش قبیلہ سے تعلق رکھتا تھا۔ ظفرنامہ کی تصنیف ۱۰۹۵ھ / ۱۶۸۴ء میں ہوئی ہے۔"

اسپرنگر اور اسٹوارٹ کی کیٹلاگوں میں یہ شریک نہیں ہے البتہ ڈی ٹاسی نے اس کی صراحت کی ہے

مثنوی میں تاریخ تصنیف متعدد جگہ لکھی گئی ہے مثلاً

| | |
|---|---|
| سنہ یکہزار و نود پانچ پہ | بنا کر مرتب کیا یو اچھ |
| ہزار و نود پانچ تا ہور ٹیکر | نہ رہے لکیاں لعن تیرے اوپہ |
| ہزار و نود پانچ میں باصواب | سب یو مثنوی ہوئی بختم کتاب |

غلام علیخاں لطیف عبداللہ قطب شاہ کے عہد کا قزلباش امیر امامیہ مذہب کا پیرو تھا لطو

تفنن الطبع شاعری کرتا۔ وہ اپنی شاعری کے سوا اپنی امارت اور شرافت پر بھی فخر اور ناز کرتا ہے وہ حیدرآبادی ہونے پر بھی اظہار تفخر کرتا ہے بڑا پرگو شاعر معلوم ہوتا ہے۔ کیونکہ صرف ایک سال کی قلیل مدت میں پانچ ہزار پانچ سو شعر کی مثنوی لکھ دی۔ ظفر نامہ کے مقابل وہ فردوسی کے شاہ نامہ کو ہیچ خیال کرتا ہے وہ بیان کرتا ہے کہ "ظفر نامہ شاہنامہ کا تاج ہے کیونکہ اس میں رستم اسفندار، سیمرغ کی داستان کے سوا کچھ نہیں ہے۔ برخلاف اس کے ظفر نامہ میں مردوں کی تعریف اور محمد حنیفہ کے حالات ہیں۔ ظفر نامہ میں جو جو باتیں پوشیدہ ہیں وہ روشن دلوں پر ظاہر ہو سکتی ہیں"

مثنوی میں حسب رواج اول حمد ہے جس کے سات شعر ہیں اس کے بعد نعت میں پانچ شعر کہے ہیں پھر حضرت علیؓ اور حسینؑ کی منقبت میں (۱۸) شعر ہیں۔ اس میں یزید پر لعنت بھی کی گئی ہے اس کے بعد قصہ شروع ہوتا ہے ختم قصہ پر چند مرثیئے خود کے طبع زاد لکھے ہیں اس کے بعد سبب "تالیف کتاب کا عنوان قرار دیکر اپنے متعلق اظہار خیال کیا ہے پھر مناجات کا عنوان آتا ہے اور اس پر مثنوی ختم ہوتی ہے۔

جیسا کہ بیان کیا گیا ہے ظفر نامہ جنگ نامہ کے ہم مضمون ہے مگر دونو کے قصوں میں اختلاف بھی ہے چنانچہ قصہ کی صراحت سے اس کی توثیق ہو سکتی ہے۔ ظفر نامہ میں بیان کیا گیا ہے کہ امام حسینؑ نے اپنے بھائی محمد حنیف کو اپنا بدلہ لینے کے لئے لکھا وہ اپنے ملک سے یزید کے مقابلہ کے لئے روانہ ہوئے اول مدینہ پر عقبہ ابن ولید سے مقابلہ ہوا اس کے بعد یزید سے مختلف معرکہ آرائیاں ہوئیں یزید اپنی مدد کے لئے شاہ ذرنگ شاہ فرنگ وغیرہ کو طلب کیا محمد حنیفہ نے اپنے تین بھائیوں طالب علی۔ عاقل علی اور عقیل علی کو بلوایا اس کے سوا تین ترک سردار طوغان موغان اور عثمان بھی امداد کے لئے آئے متعدد جنگوں کے بعد جس میں بہادری اور شجاعت کے مختلف نمونے پیش ہوتے ہیں شہر دمشق کا محاصرہ ہوتا ہے اس کو فتح کر کے امام زین العابدین کو یہاں کا بادشاہ بنایا جاتا ہے جو وہاں پہلے سے مقید تھے۔ اس کے بعد محمد حنیفہ غائب

ہوجاتے ہیں جس پر امام کو سخت رنج ہوتا ہے وہ دمشق کے تخت پر اپنے بھائی علی اکبر کو حکمراں کرکے خود سلطنت سے کنارہ کش ہوکر سیاح ہوجاتے ہیں مکہ میں ایک روشن دل فقیر آپ کا مرید ہوتا ہے اب آپ مدینہ آکر علم استادہ کرتے اور محرم کی بنا رقایم ہوتی ہے۔

اس وضاحت سے جنگ نامہ اور ظفر نامہ کا اختلاف معلوم ہوسکتا ہے۔

ظفر نامہ کا نمونہ حسب ذیل ہے۔

حمد

کروں ابتدا بسم اللہ سے — مدد منگ تے اسم اللہ سے
کہ اول کروں وصف اللہ کا — بچنے جیو دیا سوا لا اللہ کا
بڑا باغنی کل شی کا دھنی — مساکین ھوویں تس کرم تے غنی

---

بادشاہ کی مدح

کرٹی الجملہ کر بولتا ہوں عیاں — مرتب کیا ہور کہاں سو بیان
تہا جب دور سلطان شہر بوالحسن — شہر حیدرآباد انکا وطن
کیا تب ظفر نامہ کا میں بنا — مرتب کئی لک سوناچپ رھنا
محرم کا جب بدر پورا ہوا — ظفر نامہ کا تب ظہورا ہوا
بنایوں کیا دن کمر باندہ رات — مرتب سو عاشور کہ چاند رات
ظفر نامہ یکسال میں سب کیا — دہانتی ہر یکتیں سو پڑنے دیا
سنہ یکہزار و نود پانچ پر — بنا کر مرتب کیا یو اچھر
قزلباش قرد نیلوانزاد ہون — ولے زادہ حیدرآباذ ہون
ہی تاریخ مولود میرا غنی — سدا دہیان تیرا دی مج ای دہنی
ہون سلطان عبداللہ کہ دور کا — سشجاع ہور سخا ہوں بری تور کا

لطیف ہون لطیف ہون لطیف ہون لطیف | ضعیف ہون نحیف ہون ظریف ہون حریف
مطول نہ کر اب کیا مختصر | سکل ابتدا انتہا سو یو بولکر
ہی پورا یو سب مثنوی کا شمار | سراپا سو بلکہ ادک پنجہزار
نہ ماندہ نہ سست ہو کو نا کر شتاب | کیا خرمی سات ختم کتاب
ہزاران درود و ہور ہزاران سلام | نبی ہور دلی پر اچھو مندام
مناجات حروفات تجہی میں بند | گناہون سو دل کر سنو دردمند
کسافت تے جون دور ہیتوں صادقان | لطیف ہے کہ مفتاح دون عاشقان

---

معلوم ہوتا ہے کہ لطیف نے اس کو شاہ نامہ کے جواب پر لکھا ہے اور اپنے کتاب کو اس پر ترجیح دیتا ہے ۔ ذیل کے اشعار اس کے ثبوت میں پیش کئے جاتے ہیں۔

ظفر نامہ شہنامہ کا تاج ہے | رعیت ہے وہ یو راج ہے
کہ شہنامہ وصف اراجیف ہے | ظفرنامہ مردان کہ تعریف ہے
کہ رستم اتہا یک بلے سیستان | فردوسی کیا رستم داستان
پدر اس کا سیح کرد برتر اتہا | ولے کیا کہ سیمرغ پرور اتہا
محمد حنیفہ شہی انجمن | تمن اول تے کردان کہ گردن شکن

---

ہمیشہ جی تس دیکھی توہور ہوی | کہ شاعر زبردست پر زور ہوی
ظفر نامہ سالم ہے مثل غرور | ہوی تس دکنی تے حفظ ادک روز نرد
نکو جانو یو او بیج پرواز کر | بندیا ہون سو تس میانے کے راز دہر
ظفر نامہ مردان کا میدان ہے | کہ شہنامہ کنبہ ہور یو چوکاں ہے
کیا کام ات کنکن کہ تین ارسی | دک تسہین عربی ہے ہور فارسی

تون داناہی تو دیک دانائی ستے | کہ بینا ہے تو دیک بینائی تے
ظفرنامہ میں کام کیا کیا ہوا | سے روشن دلانکا یو روشن دیوا

ابتدا قصہ

خبر دیتی ہیں راویان اسو ضا | ہوا کیون اہی سو یو قدر و قضا
کنی کربلا کی سو جبکہ ہی میان | حسین ایکنامہ میں لک سب بیان
رکابدار کی ہات دی بولی تب | میں اسطہار پر جو شہدئیون جب
تون اسوقت نامہ سول رات رات | محمد حنیفہ کی دی جا کو ہات
رکابدار اسد ہات بعد از حسین | روانہ ہوا کر کو پر اشک نین
دو منزل سو یک کرکو چلنی لگیا | کہ سیماب تیون بیک دھنی لگیا

دو شخص کا مقابلہ

اسے پلیں بد حال سے نے مار کر | تجی بہجدیتا ہون دوزخ بہتر
یوسن بات دلمال مردار خوار | تو ہفصد منی کرز تیں نا بکار
اچا کر ستیا جبکہ داناکر ور | تب طالب علی چہن لیے ہت مدور
دہان تے سو نیزہ کہ تیں راست کر | چلایو ملعون ود شاہ پر
و نیزہ صد و بست گز تہا دراز | تے لے لئے کار کر شاہباز
کہ بعد از غضبناک ہو کر لعین | لگیا تیغ کی کرنے ضربان وہین
ہر یکضرب اسکی لگی کرنے رد | ہنر د الیاد ہو کر سد
پڑہوا کر انکی پہل تین پیل تا | نہ دہستا انکہ و چپ اپ کہلتا
دیکہنیاز نکی اکل نہ دہستا ہی فیل | نہیں نفع کی ضرب کرتا تو کیل

کہل دیک بازی وہمت کون ہار
ترنک کیا پچی سنگر تا پکار

ھنی کے کیے چارپک سند قلم
لنبا ہونپر پایا ہیں پو نہ نکی کلم

دہمک پضرب تے چہلم سر پتی
نکل جا پڑیا دور ڈِک نکبتی

نیکی سیس تے اث کو ملعون خرہ
پکپیر کر لیا دک دوال کمر

تو طالب علی بہی نکیچ کر سوال
پکر جلد لیتی کمر کا دوال

زنکی کا وزوری بہوت کر تہکیا
ولی شیر کے تیں ہلا نیں سکیا

یو طالب علی حیدری زور کر
اچا کر پہرا اری یوں یہیں اپر

کہ جون بجلی بادل ستے کپر کپرا
پڑی تیون زمیں پر پڑیا کپر کپرا

جنگ کا سین

جب کفار کا صف نمودار ہوا
تب اسلام کا تیز تر وار ہوا

ادہر تے فرنگی دو زنگی کہ نہنگ
خبردار ہو پیک کر ساز جنگ

سکل توپیاں ہین ہو دا سری
بند اسب خراں تیں ستری پا کہری

فرنگی سو باجا وسکے دہشت کا
بجاتے جون دجال کمذات کا

دمامہ سو جون فیل کہ کو زیتون
نفیری سو جون جغد کہ سو زیتون

نشانان سو جون دہوتران کہ مثال
کہری کہول صف بند ہو کالا ابہال

کیتے انہیں دستے تہی جون دہوتری
کتی اتین شیطان کہ تہی پوتری

دک ان تیں سو یو سب صف صفدری
علم ہا کری کہول کہ حیدری

تو بانکا دمی حیدری تار تا
کمر کیا ہی طاوس ہنکارتا

تب اسوقت کرنا سو پرن در پپری
کہ جون شیر میدان میں کر کری

طبل حیدری سنکو تب بید رنگ
لرزنے لکیا صف تے بامشاہ زنگ

جب اس وضع دو دہر سو کچ بہار ہوا | تو بہا تان نقیبان کا ہنکار ہوا
کہ کن پہلوان قصد میدان کر | بکت طفل دست اپس پچان کر

---

قصہ کے خاتمہ پر جیسا کہ بیان کیا گیا کہ امام زین العابدین مدینہ منورہ داخل ہو کر لوگوں کو مرید کرتے اور شجرہ دیتے لگے۔ اس کی پوری صراحت یعنی آپ کس طرح مرید کرتے وقت نصیحت وغیرہ کرتے تھے اس کا بیان کرنے کے بعد "بنا محرم" کا عنوان قایم کیا ہے۔

اس میں بیان کرتا ہے۔

کتک دن پچہی دیک ماہ عشور | کہ رسم عزا جگمین کینی ظہور
شدیان تیں کرہی کر علماوا پیندا | وہی دہول سنج میانے غمکا ندا
لوہی دہاستے نقل کر مستعید | مقرر سو دیس کا کرو عید
کہیں کہیں چراغا جلانے لگے | شب و روز کنہچا کہلانے لگے
کہ نا ریزہ تربت بنٹانے لگے | حسینا بدل دھن لٹانے لگے
کہ ہر شب اپنے روضہ خوانے کریں | سہیلن اپنی لے سات علاوہ پھریں
کہ بعداز شدیان کہ سوا بیعت حضور | کریں ہادی ہو مرثیہ کا ظہور
پرین ذکر ذاکر ہو کر جب امام | ردا دیان ہو تب بجر بولیں تمام
دہانتی سو عباد شہ نامدار | اٹہی بول رو رو ٹیکر زار زار
ہمارا عزیزان سنو درد دود ک | ہوا کہوں سو کاریو میں چہو کھو کر
بنا مرثیہ کا سنوا ہی عزیز | کتا ہوں سو سب کہول کر باتمیز

---

اب ظفر نامہ اور جنگ نامہ کا مقابلہ کیا جاتا ہے اس میں نہ صرف واقعات مشترک ہیں بلکہ دونوں ایک ہی زمانہ سے تعلق رکھتے ہیں۔

## ظفر نامہ

### سہراب زنگی اور طالب علی کا مقابلہ

کہڑے کر کو جا معرکہ میں تر تنگ
اتہی اسو قصع بدل کر بید رنگ
ارے کافران عادیان پیچ پاہ
بکی آدنا پہور دانول ھیا
نبی تیں کرون مار بتلا اتال
اڑموتی کو کر کر کر دشتی تہال
یو سنکر سہراب زنگی پلید
غضب سات آکر نبرد ولید
کہا آج مج شام کی شہر میں
نئی ھیں یرا پہلوان دھر میں
میرا تیس پر پانچ گز قد اھی
بری عادیان منج انکی ردا ھی

..........................

یو پوچھے تیرا نام کیا ھی سو بول
کی بی نام کی چیکی کرتا کلول

## جنگ نامہ

### سہراب زنگی اور طالب علی کا مقابلہ

---

طالب علی محمد حنیفہ سے اجازت لیکر میدان میں آئے اور یوں مبارز طلب ہوئے۔۔

---

کہا یوں یزیدیان پو نعرہ بلین
جہنم میں اہی قوم آتش قرن
چلے آؤ میری اوپر تیس بتیس
کہرک تل اوتاروں ہر ایک کا سیس
اتہا ایکہ یزیدیاں میں زنگی کتا
خر ہتین ہارا گو دہنگی کتا
اتہا قد او نچا زنگی تیس گز
اپر پانچہ گز تل کہ پنجہ تیس گز
بڑا او چہ لشکر میں زنگی کتے
او سے ناؤں سہراب زنگی کتے

..........................

سو در حال زنگی نی ویں جلد ہوا
سو طالب علی کا مقابل ہوا
کہا یوں اہی نادان حیوان خام
تیری ہور تیری بابکا کیا ہے نام

## ظفر نامہ

تب ہنس کر کہی اِی لعین فہم تین
کتا ہوں سو سن دور کر وھم تین
کہ شیران کتی مجکوں طالب علی
میرا باپ ازل تہی ربکا ولی
یو ملعون و کیا پوچتا داستان
اتا چیر تا ہوں تجی راستان
یو سن بات سہراب زنگی لعین
غضب سات شمشیر والیا سنگین
کہ یوں جلد اسکا سو کر ضرب رد
تب ایسا ستی حیدری ضرب فرد
سپر اس لعین کا اتہ کر تہ تنگ
کہ گردن پری دھرت پر بید رنگ
و سہراب زنگی سو ھو پانول اتار
لگیا عجز کرنی کی تیں بیشمار
تب اسوقت شہزادہ دیتی امان
وہ دو جا منگا کر فرس بیگمان
چڑا سپر و لی شرم پہر آئی کر
کہ واران لگیا مارنی سر بسر
یک ایسا پہرا ضرب سر میں دئی
اسی اسکے کپہوری تی تل دو گئے

## جنگ نامہ

دو لشکر طرف دو کہری دیکتے
مسلمان کا نر جیتی نہی وستے
کہے سن اِی زنگی کہوں تج کتیں
میں طالب علی دلدمولا ہون میں
دیکہ وار زنگی کدہ شکی کیا
سو او وار غازی سر پر لیا
پکہر ہات یکہ داران حد کیا
یو سہراب کو داران رد کیا
بزان ہات دونوں میں ہونے لگی
لگے وہات کون بہانن ہونے لگی
کہرک کون کہدک لک کہپرا ہی ہوے
کہپاری سون ہاتن آری ہوے
سو طالب علی ہات کر یاد او
اسس شور نے او سکون سکلا سو
زنگی پر سوا وہات حیدر کیا
وسے ہور ملا اسکی تکبیر کیا
رکہیا مار زنگی کون دو دھد کیا
یزیدیان کے لشکر میں تہر کیا دیا

---

## ظفر نامہ

کہ جتنا لنبا تھا سو اتنا بطول
دو حصہ دھو کر پڑیا بہیں تتول
جب اسو ضبع سہراب زنگی ہوا
عقب سات تب ایک آکر نوا

---

طوغان ترک و موغان ترک امداد کو آتے ہیں۔

---

کتا ہوں سنو کہول نقل عجب
کئی فتح سو تیرہا ہی و عجب
دو کیوں فتح کیتیں ہیں سو بولتاؤں
چہپا راز اظہار کر کہو لتا اوں
کہتی ہیں کہ یکروز طوغان ترک
کہ عثمان ترک ہور موغان ترک
یو تینو برادر سو اپنی سرا
کہ تبریز میں بیٹھ مجلس بھرا
ہو غمناک تب یوں لگی بولتی
چہپا مدعا اپنا کہول نی
اہی یاران کہ لی دن بی حسنین کا
نہ آیا خبر شاہ کی دو نین کا
خدا جانے انکا سو کیا حال ہے
کہ کیا غمزدہ ہیں کہ خوشحال ہے

## جنگ نامہ

اس میں ذکر یہ ہے اشعار اور ارقش دو
بھائی تھے وہ محمد حنیف کی امداد کو آئے
اور دشمن کے لشکر کی حالت دیکھکر ارقش
طوغان ترک کو جاکر اس حال سے آگاہ
کرتا ہے۔

---

چلیا وینچہ ارقش نی طوغان کرن
او طوغان کون ہور موغان کرن
ہوا جاکہ حاضر و طوغان کنے
لکیا حال یکدھرتی سب بولنے

یہ دونوں اشعار ایک سابقہ عنوان
کے ختم پر آئے ہیں اس کے بعد نیا عنوان
اس امر کا شروع ہوا ہے۔
"طوغان اور موغان مدد کو آئے"

---

بڑان زور دیکر اوتھی کو دیکھکر
چلے آئی طوغان موغان کر
فاما یزیدان اپس میں اپس
شتابان بہائی سو جاکہ سر پر کھپے

---

## ظفر نامہ

مجالس پی یون بول رونے لگی
یو تینو نک انجوان تی دھونی لگی
قضارا سو تب ایک قاصد شتاب
محمد حنیفہ کا لا کر جواب
کہ غوغاں ترک ہاتنیں آ دیا
لی دو نامہ تب کہو لکر دیکھا
تو تسہیں سرا سر ہی حسنین کا
حقیقت علی کی سو دو تنیں کا
د نامہ سرا پا سو پر کر تمام
یو کر ملکو غم پا سپکل خاص و عام

---

حارث بن ابراہیم اشتر کے جنگ کا ذکر ملاحظہ ہو۔

---

یو جنگ حارث اشتر سی نو خیز کا
کتا ہون سنو ایسی خون ریز کا
کہتی ہیں کہ ابراہیم اشتر کی مین
تہا چودہ برس کا نہنگ پوت دین

## جنگ نامہ

حارث بن ابراہیم اشتر کا جنگ

اتہا ایکہ اشتر کون فرزند نیکہ
او چودہ برس عمر دلبند نیکہ
اسے ناؤن حارث اتہا کر کتے
جو او حارث ابن اشتر کتے

## ظفر نامہ

و پولاد ہمراہ لی چالیس کپوت
نواسی سپکل عادی چون نسل بہوت
سب آئی ہیں پولاد ملیں غرق ہو
چلی آئی جینی ستی فرق ہو
سریان پاکھران باندھو ریویان کی تنین
جہلم توب بند کر کنکیان سر پو دین
غرورے سنم سات تو آئی چل
ولی دیک یو ضو ہوا ہی چل بچل

..................................

منجی ایک فرزند شمشاد ھی
میرے عادیان ہیں و آزاد ھی
اس ہیچیا ہون کہ لمحہ منی
تسی بند کو اب لائی تنیوں جا انی
یوں اس وضع تی بول شمشاد تین
بولا کر کہا تسکو پولاد وین
بکی جا یو کودک پکڑ لیا کپوت
تون تس حق اپر جون اچھی نسل بہوت
کہ بعد از سو شمشاد مغرور نی
انگی آئیکر پیر نی ران سور تی

## جنگ نامہ

سن ای بات مروان فولاد کون
لیا جاے فولاد میدان تون
کہا ورد کاں پہر کی لو وان سون
ہر یک یک کا لیان تھی جان تون
میرا دیکہ لائق تون چہور ہی اد پو
تو سو علین منخ لہجہ تا سے تکو
منکا تا ہون میں بہیج فرزند کون
پکڑ اسکون جلباچہ کس قندل سون
اتہا پہلوان کس قوی باد کو
بکاریا او سے فرزند شمشاد کو
سو در حال شمشاد جا باپ کن
کہا باپ جا اس بچی کون نزن
سو در حال شمشاد میدان منی
کیا وار حارث پو شیطان نے
جو او وار حارث نی رد کو اسی
کیا وار حارث نی بد کر اسے
ابسے وار میں قتل شمشاد کون
مستلیا مار دوزخ میں دنیا من سون
موا دیکہ شمشاد اس حال سون
نہ طاقت رہیا دیکہ سو سال کون

### ظفر نامہ

جلد ڈالیا تیغ کر دست دراز
تو کیا کر سکی شیر کہ تین کر انہ
وعین حارث اشتر سو کر ضرب دو
تب ایسا ستیا حیدری ضرب فرد
اسی اسکے کہوری تی مثل نجار
کیا جلد فی الفور یک وار مار

..........................

دوال کمر حارث اشتر کا دین
دغاتی پکڑ کر لیا جب لعین
کہ تب حارث اشتر سو پیکیح کر
اپی اسکے پکڑیا دوال کمر
دو دہرتی لکیا زور جب زوریون
کہ تب شیر نر کر کو پڑ زور دو دن
پہرسی یو فرہاد تہین زین تی
معلق اچالیکو ہر د جتی

..........................

یو بدحال فرہاد کا دیک کر
دتمار خشس آکر دہ بجور خر
یکایک ہوا حارث اشتر اپر
وملعون مرتد ستیا بیک کر

### جنگ نامہ

سو سرسال درحال حارث اپر
کیا وار حارث پو نیزا پکر
جو حارث نی نیزا پکو کہنچ کر
کیا وار نیزا پکو اس اوپر
رکھیا مار سینے کی پیلا دکر
دیا بہیج سو سال شمشاد کر

..........................

دو فرہاد حارث کے نزدیکہ آ
یکایک کمر بند میں ہات بہا
جو حارث نے دیکھا کیا دست سو
......... بہی کمر اس لیا پکڑ او
پڑان زور دو دو نو ہونی لگیا
سو دو نو منے زور ہونی لگیا
او فرہاد نی زور کرنی لگیا
کیا زور منے بن نہ حارت دکیا
جو یک زور حارث نے حملا کیا
سو فرہاد کون کہیچ دو زانو لیا
اناق اوچا کر لیا سر اوپر
بچھاریا زمیں پر پھرا اسپ پر

..........................

### ظفرنامہ

یونو خیز و ضرب رد کر کو دیک
اپی بی ستیا حیدر ہی ضرب ہیک

.......................

دیکھت یو تماشا سکل قدسیاں
کہ صد آفریں بولی برا سے جو ان
یو ہوئی تیغ بازی سو اس حد تلک
کہ خورشید آیا بہ قطب فلک

---

محمد حنیفہ کے غائب ہونے کے بیان
میں کہتا ہے۔

خشکل کہات سب لہو ستی بھر کیا
اچنبا عجب کام شہ کر کیا
حوارج کہ جب لہو کے ندی چلی
کہ پاتال لک تسو دہرتے چلے
لہو میں سو گھورا لکیا تیر نے
چلی کر فرتا اچا سیر نے
بیکایک تو اسمان پر سے صدا
دیا غیب ستی سو ہاتف ندا

### جنگ نامہ

طویل صراحت ہے کئی لوگ لڑنے آتے
ہیں۔

کیا وار حارث پو ترتا ترت
سو اس وار کون ہیکہ تالیا بہوت
کیا وار حارث نے دیحبور پر
سو دیحبور نے ہات تالیا مکر
تران وار پر وار ہونی لگے
یکس ہیکہ کلہاری ہونی لگی

.......................

ادحارث کون لشکر جتیا سب سکل
کہی مرحبا ای سپاہی ادل

---

لکیا لہو میں تیرنی ترنگ سوار ل
او شہد یکہ حیف شاہ اسوار ل
پھر اسکی اپر سخن جلتھل جو ہو
ادکہ سخن جلتھل جو بی داد ہو
ترنگہ اس بھتے لہو میں پہو پہو کہمس
لکیا کرنی بندہی خدا ہنس نہیں
لگے کاٹنے سخن بندہی خدا
کہ از غیب ہیتون شاہ کون آیا ندا

### ظفر نامہ

اہی میری محمد حنیفہ دلیر
تیا کاٹ ہنوز تکر ہوی نیں ہیں سیر
میری آخیر یدہ یو ہیں کر سکل
تمن کاٹ کیتی ہیں یوں رن کندل
یوکر آفریدہ تیری وستے
تو یون بیگر کاٹ کر کہودتے
محمد حنیفہ یو سنکر صدا
وہیں ہو کو تازی اپر تے جدا
کہ ترس خدا ویں اپن منمیں لا
یو دینان سیتی ہو ٹیکر دود لا

..............................

علی اکبر انپری جب آغاز کن
یکایک سنی غیب تے یو سخن
محمد حنیفہ تے ہمنا ہی کام
تمن جا کو پہریان تے اپنی مقام

---

### جنگ نامہ

کہ بندی تیری ہیں یا بندی میری
ہسنجہ سچہ تون تیری ہیں بندی میری
مکر کیا ادتن کا توتہ کرتا رہے
انو کون تون پیدا کر نہا رہے
مکر تون ان کا خدا ذو الجلال
کہ اس دہات مارن تجی کیا مجال
پڑیا یون ندا شاہ کے کوش جا
کھرا کر شہنشاہ ترنکہ ہان بہا
سنیا جون ندا شانی آسمان کا
مہربان خداوند رحمان کا

..............................

علی اکبر اس غاری کن آہی کر
کئے قصد اپی بہی کہ جانی بہتر
علی اکبر شاہ سنے آوار یہی
ہوا غیب کا انکون آواز یہی
کہی پہر علی اکبر اندر بہنی
خبر یوں زین العابدین کو لی
محمد حنیف سون منجی کام ہے
منجے کام اس سو تجہ صبح شام ہے

---

جنگ نامہ اور ظفر نامہ قطب شاہی دور کے رزمیہ مثنویاں ہیں۔ عادل شاہی عہد کی رزمیہ مثنوی خاور نامہ ہے اس کے ساتھ بھی مقابلہ نامناسب نہیں ہے خصوصاً جبکہ بعض حالات قریب قریب یکساں ہوجاتے ہیں۔

### خاور نامہ

مقابلہ علی و طہماس

ادیوں بولکر قصد جولان کیا
کمان زد کیا سو رمیدان لیا
کسی تر باران دونو ملکر سخت
ھوا کالا خورشید کا بدی بخت
بہت تیر بستی انو پر سپیر
تون بولیکا سپیر انکو وان آہی پر
خالی کتی ترکش زنتر حدنگ
نیزی لیکر او کہولی بازو جنگ
کئی نیز ہی لیکر او چپدان ستیز
موتی تیری ہا نہیں زبر زبر
دہاتھی انو لتی کو پال وکرز
دکھاہی مردی اپنی بیایہ ہی زر
موہی کو تنی تہی نرم پاپا
سنکین کسی حصت میں کو پاپہا

---

### ظفر نامہ

مقابلہ عقیل علی و قیصر قیصران

کہ فلجملہ ہشتاد تن مومنان
شہدان کیا قیصر قیصران
عقیل علی دیک طاقت نہ لا
دتار خشس کافر پو قیحی چلا

..................................

عقیل علی تب لموا کاری
معلق ھوا کی اپر دال دی
دیکرا سو اپنی انکہی کھنچ کر
برہنہ سو خنجر یو کر شیر نہ
یون اسد ہات ماری سینہ کی بہر
جہلکی لکی نیوں انی پیٹ پر
کہ تب قیصر قیصران مست منم
ھوا شیر کی ہات تی غنم

---

## خاور نامہ

لیا تیغ طہماسس کرنی کون جنگ
کیا شیر سون بہوت کوشش پلنگ
عجب کتی دیکہ حیدر نامدار
اچائی اپنی سر کی اپر ذوالفقار
کری ایک اُس تیغ کون مایہ دار
تون بولیکا خورشید کون سایہ دار
موادر تہی طہماس کا مکہ جون بزر
لیا بامکہ اپر ادپی زرین سپر
ماری سر اپر تیغ اعن گذار
سپر سر اپر اس سوا جون خیار
جو اس شیر کی تیغ کاتی سپر
چرایا ہی طہماس بدخواہ سر
کہوریکی عنیں کون پہرا یا او تیز
چلیا تازہی کون لیکر راہ گریز

---

## ظفر نامہ

### مقابلہ علی اکبر و زنگی

سپر گرز کا تب اتہایون طراف
سنے تیو دو صف کہ خلایق براق
و لے گرز سنگیں دہمک کہ تلے
پوشہ زادہ کہ ہار بند بند ہلی
ولیکن شجاعت میں کیچ شک نہ تھا
وکہل کے تہی پو شیر بیشک اتہا
قضارا دویم ضرب الغا لعین
منکیا ستی شہ پر سوا کبر دکیں
علی اکبر اسوقت لے نام رب
لیکر گرز تین کار ہتن لئے تب
پہرا کر پہرا کر ستو تس سس پر
ملک تیون سو ماری ابلیس پر
و شیطان سبچہ لاک حیلہ سنکات
پو کر گرز دو آپنی دہال سات
نکا کر منکیا تیغ ستی بدل
اسے پے لیکر کار پوشہ نول
اسے تیغ تیں کر کو سید اعلم
کتے چار تکیر تس فرس کہ قلم

جنگ مغلوبہ از خاور نامہ

لیا ہات اس وقت شمشیر شیر
بہت سر جو تن تھی انی لیا یا زیر
ہر یک حملہ میں ماریا دلدل سوار
وہاں تیں سو مرد پہے نام دار
انی کوز لی ہات شمشیر نبرد
کو تیا بہوت اسپتار سر ہاسی مرد
چلی سکلی یاران حیدر زجائے
پاری مار لشکر کون سکل زپائے
دو ملکا کا لشکروان ایا بہم
صوا سب بہریا نالۂ زیر و بم

ظفر نامہ

دیا حکم مروان کہ تین تب یزید
نکالو آتا بہار لشکر شدید
اسے حکم میں چار دہ لک سوار
ملا انہین کنجر ہتی سکے ہزار
سکل تین ملا چار دہ فوج کر
پس و پیش وین بحر کا موج کر
چلا لوت کہ بہار مروان لعین
کہرا ہیر رہیا جا کو تب تردہین
یو یزیدیان چار دہ فوج ہو
کہری باندھ صف بحر کہ موج ہو
دمامی بجا لیتے سالم سپاہ
نشانان کہری کہول کر روسیاہ
وک ایسا ہنگامہ تو یو شیر نر
ترنگ تین دتا آکو میدان پر
محمد حنیفہ لے صف صفدری
نشانان کہری کہول کر حیدری
طبل حیدری یون تو بجنے لگیا
کہ جون چک یو بادل کرجنی لگیا
یو سنکر صدا تب حصار دمشق
لرزنے لگیا چہور جہکر لگا عشق

### جنگ مغلوبہ از خاور نامہ

اٹہی گرد مروان جو گیتی شتاب
ہوا کالا استیا رکون آفتاب
ہوا وان جیکا جاک تیغ و تبر
جو نیں ہوش رہی کانیں یکدگر
نیزی کیاں سنیان کیان خون نچاک
زرہ تن پر مردان سب چاک چاک
نیزی کیان سننان سینہ جہ تہان
پہانڈیاں کیان خمان پی کلو کر تہان
کہولیاں دان سنینان پی بند زرہ
وان پیکان کہولیان پی بند گرہ
تہاہو بہتا بہتا تہا زمیں کے اپر
سوار اکی پانو تہارہی نیں یک دگر
بہی یکطرف تہی لشکر خاوران
برستی تہی شمشیر و گرز گران
بہی یکطرف تہی کوئی خبردار نہیں
کہ لشکر کئی جہگرا کرنے وہین
تہی وضع سوتا تہا تا شاہ زنگ
زمیں کیتیا رومیان کی لشکر پرتنگ
علم شاہ مغرب کیا سرنگون
وہاں دان اجنت جا کر در موج خون

### ظفر نامہ جنگ مغلوبہ

جب اس وضع آراستہ صحن ہوا
یو دہشت ستے دو فوج سب سین ہوا

.............................

یکیلا میں ان سبتے لرتا ہون جا
یو بکہریان پو ہوشیر پرتا ہون جا
تمیں ذرہ اپ تمہارستے نا ہلو
کرون جب اشارت تو تب آ ملو

.............................

ترنگ تیں سر کر کرم کا دہی میں لیا
سکل تیں سو این بانوہی وادہی میں کیا
کہ مغرب میں کہ فوج مشرق منی
سنتیں مارتے توڑتے لیا اسنے
جنوبے میں کا فوج ست در شمال
اشارت کئے بہائی نیں جگ اجال
دیکت دو اشارت سکل نیں سنبہال
فرنگ کہج کر ہور ترنگ تیں اچہال
صف اسلام کا لیکو ہشتاد ہزار
سبتے پر کو پر چار دہ لک سوار
محبان لگی سب تو یون مارنے
کہ دعوی حسنین تیں سارنے

خاور نامہ

فلک کا دامن سب شفق خون کیا
زمیں کی تلیں جوں فریدوں کیا

---

ظفر نامہ

زران کا تو سنگر بلند ہاتی ہو
لرزنے لگے بحر و بر چار سو
کہ چوندہر یوں غل اٹھیا مار مار
پکڑ سو رنا سوت کا تھا ہنکار

---

جیسا کہ بیان کیا گیا ہے لطیف پُرگو شاعر تھا مگر اس کا پیشہ شاعری نہیں تھا ایک سال کے قلیل عرصہ میں (۵۰۰) شعر کہنا کوئی معمولی بات نہیں مگر اس کے ساتھ یہ کہا جا سکتا ہے کہ اس کا اسلوب بیان درست نہیں ہے زبان کے لحاظ سے اگرچہ فائز کی مثنوی کے بعد لکھی گئی ہے مگر اس طرز کی نہیں ہے بلکہ قطب شاہی عہد کے دیگر مثنویوں کے مقابل کہی جا سکتی ہے۔ کیونکہ اس میں عربی اور فارسی کی زیادہ آمیزش نہیں ہے۔

لطیف کے مرثیوں کا نمونہ بھی دیا گیا ہے جن سے معلوم ہوتا ہے گو وہ کوئی ادبی حیثیت نہ رکھتے ہوں مگر پھر بھی مضمون کے لحاظ سے ضرور قابل قدر ہیں۔ اگرچہ لطیف نے اپنے مذہبی جذبات کے لحاظ سے اپنی مثنوی کا پایہ نہایت بلند قرار دیا ہے اور اس کے مقابل شاہ نامہ کو کوئی اہمیت نہیں دیتا مگر یہ صرف شاعرانہ خیال ہی خیال ہے۔ شاہ نامہ تو کجا میرے رائے میں یہ خاور نامہ کے مقابل بھی نہیں پہونچی۔

تاہم وہ اپنے عہد کا ایک اچھا شاعر تھا۔ اور بیوک سے اس کا پایہ شاعری بلند تھا ہندوستان میں اس مثنوی کے کسی نسخہ کا پتہ نہیں ممکن ہے انجمن ترقی اردو میں کوئی نسخہ موجود ہو تو ہو۔

---

# محی الدین نامہ

اس کے دو مخطوطے یورپ میں ہیں۔

برٹش میوزیم نمبر (۶۵۰۵ اورینٹیل) ورق (۱۳) سطر (۱۳) سائز ۸ × ۵ خط نسخ تاریخ کتابت ۱۴ / محرم ۱۲۷۴ھ

انڈیا آفس نمبر بلوم ہارٹ (۳۷/۵) ورق ۱۹ سطر (۱۱) سائز ۸ ۱/۴ × ۵ ۱/۲ خط نسخ۔

برٹش میوزیم میں یہ کتاب حال ہی میں داخل ہوئی ہے اس کے متعلق کوئی مفصل کیٹلاگ نہیں ہے انڈیا آفس کی صراحت حسب ذیل ہے۔

"شیخ عبدالقادر جیلانی کی مدح میں ایک نظم لکھی گئی ہے جس کا مصنف افضل ہے جس کی وضاحت صفحہ ۳۲ پر ہوئی ہے"

یورپ کے دوسرے مصنفین اسپرنگر۔ اسٹوارٹ وغیرہ کے کیٹلاگ میں یہ کتاب شامل نہیں ہے اس لئے ان لوگوں نے افضل کے متعلق کوئی صراحت نہیں کی ہے۔

اس نام کے دو شاعر ہوئے ہیں ایک مغلیہ عہد میں جو شمالی ہند میں گزرا ہے۔ دوسرا دکنی افضل۔ شمالی ہند کے افضل نے جو نارنولی تھا۔ بارہ ماسہ کی تصنیف کی ہے۔ اور دکنی افضل محی الدین نامہ اور متعدد مرثیوں کا مصنف ہے۔

افضل کے متعلق زیادہ معلومات نہیں ہیں صرف اس قدر معلوم ہوتا ہے کہ وہ اس دور کے آخری زمانہ سے تعلق رکھتا ہے اور قطب شاہی عہد کے بعد بھی موجود تھا۔ میراں شاہ معروف کا مرید اور ان سے خلافت حاصل کی تھی۔

جیسا کہ نام سے ظاہر ہے یہ مثنوی شیخ محی الدین عبدالقادر جیلانیؒ کے حالات میں لکھی گئی ہے جس میں آپ کے کرامات بھی درج ہیں۔

کلام کا نمونہ پیش کیا جاتا ہے۔ بغیر کسی مدح و منقبت کے مثنوی شروع ہوئی ہے۔

ہتیں قطب عالم محی الدین قدیر | دو جگ ہیں تیرے ہات توں دستگیر
ہیں چاند تجہ نور دو جگ منیں | توں سلطان روشن اور پیے کنے
محمد کے اولاد میں توں رتن | علی فاطمہ کے توں دلکا چمن
پیارا حسن کا توں دل بندھی | حسن بن مثنی کا فرزند ہے
حسینی اماموں میں تو ہے امام | ولیاں میں تو سرور سچا نیکنام

---

اپنے مرشد کی مدح

میران شاہ معروف او دستگیر | کئی دل میرا پاک روشن ضمیر
ہے افضل خلیفہ معروف شاہ | لیویں ناؤں اس کا تو جائے گناہ
میران شاہ معروف اکمل ولی | سو جد انکے عبد القادر ولی
میران شاہ معروف مقبول ہے | محی الدین کے باغ کا پہول ہے
محی الدین دریا او موتی ہے جان | سچے شاہ معروف میران سو جان
محی الدین کا لاڑلا جائی کا | او ثانی محی الدین ہو آئے کا

---

ذیل کے اشعار سے تخلص کی وضاحت ہوتی ہے۔

تصدق کیا چہوا و نردوئی پر | کیا ختم افضل ثنا سربسر
اگر اس ثنا میں جکوئی شک لیائے | گناہ گار عاصی ہو دوزخ میں جائے

---

معلوم ہوتا ہے افضل کا نام محمد افضل قادری تھا کیونکہ بعض اشعار سے اس کی بہی صراحت ہوتی ہے۔ مثلاً

کیا مختصر یو جمع راۃ عسام | کہ صلوٰۃ سلطان پہ سب بہیجو تمام
محمد کیا قـادری باختـم | بہیجو درود سلطان پر دمبدم

---

نفس مضمون کے چند اشعار :۔

کہ ایک دیس چلے شاہ بغداد کن | چلے جا کئے بہار اپنا وطن
خبر ہوئی اوسی شہر میں ٹہار ٹہار | ایا قطب عالم ہوا یوں ھنکار
کئے تاکیدہی شیخ ثنائی پیر | نکو شہر میں دیوانے فقیر
بلا بہیجہ لوگان جمع سب کرے | کہ سلطان کیسا ہے دیکہیں بہ بے
چلے شیخ ثنا محی الدین کن | کہرے آ جماعت سوں سب انجمن

---

یو عاجزی دیکہی سو غوث اعظم | شفقت منی ان پو کینی کرم
ایا حکم درگاہ تہوا سے میرے خاص | جو کچہ تجہ کون ہو نا منگ میرے پاس
کہے شاہ مین عاشق ہوں تجہ ذات کا | مجہے کیا ہے پروا کسی بات کا

اس مثنوی کے کسی اور نسخہ کا پتہ نہیں چلا۔

---

# مراثئ عہد قطب شاہی

دکھنی مرثیوں کا ایک مجموعہ اڈنبرا یونیورسٹی کے کتب خانہ میں ہے اور ایک دوسری بیاض کیمبرج یونیورسٹی میں ہے۔ ان دونوں میں بیسوں شعرار کے مرثئے موجود ہیں۔

غالباً اس امر میں کسی تشک وشبہ کی گنجائش نہیں کہ مرثیوں کی ابتدا دکن سے ہوئی مگر زمانہ مابعد میں شاعری کی اس صفت نے جو ترقی ایک فن کی حیثیت سے لکھنؤ میں حاصل کی وہ دکھنی مرثیوں کو حاصل نہیں ہوئی۔ لیکن یہ کہا جا سکتا ہے کہ جو بات مرثیہ پن کی دکھنی مرثیوں کو حاصل رہی وہ لکھنؤ کے مرثیوں میں نہیں پائی جاتی دکھنی مرثیوں کا خاص مقصد مجلس عزا کو رلانا تھا وہ اپنے کلام میں سوز وگداز رنج وغم کے مضامین اس طرح بیان کرتے تھے کہ اصل شہادتوں کا سماں پیش ہو جاتا تھا۔

معلوم ہوتا ہے کہ دکن میں عام طور پر مرثیہ گوئی کا رواج تھا نہ صرف خاص مرثیہ گو شعرار تھے بلکہ اکثر وبیشتر دیگر شعرار بھی ضرور اس صنف میں طبع آزمائی کرتے تھے بلکہ یوں خیال کرنا چاہیئے کہ جس طرح دکھنی شعرار نے کوئی نہ کوئی مثنوی ضرور لکھی اسی طرح مرثیہ بھی کہا کرتے۔

قطب شاہی عہد کے جن شعرار کے مرثیوں کا پتہ چلتا ہے وہ حسب ذیل ہیں۔ سلطان قلی۔ وجہی[۱]۔ غواصی۔ عبداللہ قطب شاہ۔ لطیف۔ افضل۔ شاہی۔ کاظم۔ مرزا۔

مگر یورپ کے کتب خانوں میں صرف غواصی۔ لطیف۔ شاہی۔ افضل۔ کاظم اور مرزا کے مرثئے پائے گئے اس لیے ان کا ذکر یہاں کیا جاتا ہے۔

جن لوگوں کے متعلق قبل ازیں صراحت ہو چکی ہے مثلاً غواصی اور لطیف ان کے مرثئے بلا کسی صراحت کے اور جنکا حال مذکور نہیں ہوا ہے انکو کسی قدر وضاحت کے ساتھ پیش کیا جائیگا۔

---

[۱] وجہی کے مرثیہ کے متعلق ہمارا خاص مضمون رسالہ مکتب حیدرآباد میں شائع ہوا ہے۔

# مرثیہ غواصی

اس کا ایک مرثیہ کنگ کالج کیمبرج یونیورسٹی کے بیاض میں موجود ہے جس کے دس شعر ہیں۔

مرثیہ حضرت امام حسین

---

دستا نہیں کردن کیا او بیان کربلا کا
پھرتا ہوں زار ہوں میں حیران کربلا کا

آسمان تے خدایا جبرئیل اوتر کو آیا
روتا اوپر تے لایا فرمان کربلا کا

کہر باند کربلا میں کر شکر ہر بلا میں
کیون ہی کہ کربلا میں کہ سلطان کربلا کا

ہے دکھ بڑا یو سب تے نیں کس قرار نیتے
پکڑیا حسین جب تک میدان کربلا کا

دکھ سب ملک سٹے ہیں ماتم زدے ہوئے ہیں
رو رو دریا کئے ہیں آسمان کربلا کا

چندا سک سوں سوتا اس دکھ سوں عمر کھوتا
تاریاں سوں روز روتا فرمان کربلا کا

جلتا ہے سورج وتی دنیا کہر ہی ہے روتی
کان تے ہوا یو کوفی مہمان کربلا کا

منج سک نمیں ہے دکھ بن ہوں میں نڈھال چھمن
لاگیا ہے رات ہور دن منجہ دھیان کربلا کا

کرو رو رو کر بسارا منجہ شاد کرنے ہارا
سو ہے حسین پیارا سر جان کربلا کا

غواصیا معطر عالم کون سب کیا ہے
گویا یو مرثیہ ہے ریحان کربلا کا

---

یہ مرثیہ اور اس کے علاوہ ایک اور مرثیہ مولوی صفی الدین صاحب مرحوم کے کتب خانہ والی بیاض میں بھی موجود ہے نیز چند مرثئے مولوی عبدالحق صاحب معتمد انجمن ترقی اردو کے پاس بھی پائے جاتے ہیں۔

---

# مرثیہ لطیف

غلام علیخاں لطیف کے چند مرثیے ان کی مثنوی ظفر نامہ کے آخر میں موجود ہیں جو انڈیا آفس کے کتب خانہ میں موجود ہے۔ ایک مرثیہ کے چند شعر نقل کئے جاتے ہیں جو ہم نے نقل کئے ہیں۵۔

یو آہ و فغاں سنکر عباس علی — چلے سکر تے نیر نیں مبلے
کہے تب حسینا کہ اے میرے بہائی — کہ بگی تمیں کرتے ہم تے جدائی

---

۵ مولوی صفی الدین صاحب والی بیاض میں بھی اس کا ایک مرثیہ ہے جس کے پچیس شعر ہیں یہاں ان کا اندراج غالباً نامناسب نہیں ہے۔

اے اہل درد اشک سوں انکھیاں کو تر کرو — نکلیا ہے پہر یو ماہ محرم نظر کرو
نازل زمیں پو سر تے ہوا غم حسین کا — ماتم زدیاں کو انیک طرف تے خبر کرو
پہر تن کے عود سوز میں غم کی انگار آج — جیواں کوں عود ہور دلاں کوں اگر کرو
سلطان کربلا کی غریبی کوں یاد کر — ٹکرے جگر کوں ہور دلاں کوں خنجر کرو
ہے درد اگر تمن کوں قیامت کی دہوپ کا — سایہ کوں اہل بیت کے سر کا چھتر کرو
جہاں لگ خوشی دنیا کی ہو سب ناخوشی سے ہے — ہور آس ناخوشی تے بات میری سن حذر کرو
شیر خدا کی بات میں یکبر نگ خاک ہو — آسماں ہور زمیں کے اوپر فخر کرو
سینا ر کے گہرن کوں تھا نہیں فنا ہی یو — تکیہ تم اس گہراں پو نکو یوں بسر کرو
فانی میں یو وجود ہے پتلا جو خاک کا — یعنی نہ اعتبار تم اس کے اوپر کرو
گر دینداری ہے تو دیو دین کوں رواج — یعنی بشر ہو خدمت خیر البشر کرو
بکتے ہے سرخ رو تمیں دو جہاں میں تو — امرت کنکوں ہور زباں کوں شکر کرو

میری فوج میانے کہ تم تھے نشان | علم سٹ چلے سوی اب کہکشاں
علمدار تم کے قیامت اپر | ہوی یانتیں تحقیق مج خوب تر
علم تین سو عباس دہرت اپر | کہ دین کر کو قائم اٹھی بول کر

---

نوٹ بقیہ صفحہ ۸۰

امت کی ننگی ہو نہ ملیو باندلیو پاپ | دوزخ میں سب ستم نہ اپس پر قدر کرو
خلق محمد کرم مرتضیٰ علی | انسان ہور حسین یو اپنا سپر کرو
دل میں بقا کے گہر کا اگر ہے ہو شمن | نیکی کے دام خرچ کر جنت میں گہر کرو
بیدرد ہے جکوئی خوشش اس تے خدا نہیں | مرد ہو کلمیں درد کے یکدم گذر کرو
ایمان جوں چراغ ہے عافیت کے دار کا | بارا گلے نہ تیوں جتن اس دل بہتر کرو
نیکی نہ ہے جو کہ سار جو سب کوں عزیز اچھے | امرت کنکوں ہور زبان کون شکر کرو
بے دین ہو یزید کیا دین میں خلل | لعنت مدام اس کے اوپر ستیزہ کرو
گر شہ علی ہے بات میں ثابت قدم تمیں | آیات ہور حدیث ہور سیس اثر کرو
جکوئی تمنکون جیو دے پیدا کیا ادل | دگر چلو نپت نہ اپسکوں نذر کرو
دولت اوپر ابد کی نظر ہے تو دل کوں آج | گنجینۂ محبت اثنا عشر کرو
سینے اوپر تے کار ستو بعض کا کلنگ | دل ، دل ہے کو صاف دل کوں نیم کا چندر کرو
اور سنے فلک کے بام اوپر اشتیاق تو | پیدا اہی کے سار سعادت کے پر کرو
آل عبا کے غم سوں جنم آج صرف کر | محمد شہ کے دل میں ذوق خوشیانمن اثر کرو
غواص کے زمانہ اچھے لطیف توں | اے عارفاں ہو جاؤ تمیں یو اچپھر کرو

---

# مرثیہ افضل

افضل کے دو مرثئے اڈونبرا کی بیاض میں ہیں ایک مرثیہ کے چند شعر پیش کئے جاتے ہیں۔

حسین کا دلبر و دلدادہ قاسم | حسین کا مونس و غم وخوار قاسم
کشیدہ رنج و غم بسیار قاسم | جہاں سوں دیدۂ خون بار قاسم
گیا از بد عست کفار قاسم

.................................................................

زمیں اس غم سوں ہی در جوش افضل | فلک کردید نیلی پوش افضل
ملائک سب ہوئی بیہوش افضل | کنون زین داستان خاموش افضل
گیا از بد عست کفار قاسم

# مرثیہ شاہی

یہ کوئی علیحدہ مخطوطہ نہیں ہے بلکہ اڈنبرا کے مرثیوں کی بیاض میں اس کے دو مرثئے ہیں جن کے تقریباً تیس شعر ہیں۔

شاہی کا نام شاہ قلی خاں ہے علمی قابلیت مسلمہ تھی تانا شاہ کی مصاحبت حاصل تھی مرثیہ گوئی میں خاص شہرت رکھتا تھا۔ وہ امامیہ مذہب کا پیرو اور سختی کے ساتھ اپنے مذہب کا پابند تھا۔

حیدرآباد میں اس کے مرثئے عام طور پر مشہور تھے چنانچہ ان کو عالمگیر کے سپاہیوں نے بھی زبانی یاد کر لیا اور اس طرح وہ شمالی ہند میں بھی پہونچ گئے۔

قایم نے اپنے تذکرہ میں ان کا ذکر کیا ہے چنانچہ وہ لکھتا ہے۔

"شاہ قلی خاں شاہی بھاگ نگر (حیدرآباد) کے رہنے والے طبع رسا اور فکر سخن اچھی رکھتے تھے۔ تانا شاہ کے ملازم تھے ان کے اشعار ہندوستان میں مشہور ہیں۔"

(صفحہ ۱۳۔ مخطوطہ انڈیا آفس)

علی ابراہیم خاں نے بھی اپنے تذکرہ میں ان کا ذکر کیا ہے۔ مرثیہ کا نمونہ پیش ہے۔

اے غریب یتیم سنا ہے عابد تیری زاری ہے
باپ کا مرنا دکھ کا بھرنا تس پہ یو بیماری ہے

تیغ کھڑی لے دشمن سر پر داویلا دکھ بھاری ہے
درد مصیبت عابد تم پر آج کے دن بسیاری ہے

جبرئیل کین نیا ؤ مجہ کون نام ہی کیا اس وادی کا
سنا جب کربل ہی سے مقتل حسین علی سے ہادی کا

کہا بہشت سیں پیام لیا یا عابد تیری دادی کا
کہن کھڑی ہو پوتے میرے تجہ پہ کیا سنگسار ہی ہے

کلثوم زینب اور سکینہ بندی ہو تجہ بند دے سات
سر پہ بدکا نیزے اوپر کہاتے جاوین ہکی لات
کریں محفل سنتے ایسی کہہ نا سکیں دل کی بات
چمکی بجلی گرجے بادل جہنڈ کے رات اندہاری ہے

ٹہنڈے تپ اور تن برہنا سندہون سندبسا کرتے ہیں
ننگے پاؤں باکر بیڑی طوق گلے ہیں جکڑے ہیں
بے گنہ نبی کے فرزند بن تقصیروں فریادی پکڑے ہیں
بہو کے پیاسے کئی کئی دن کے مدت سے بیماری ہے

.................................................

وحدت بیعت اور ولایت یہ ہیں وصی کے رتبے سب
دوست دوست اور دشمن دشمن بوجہے ہو سے مومن سب
یا محمد محشر اندر شاہی جب تجہ بخشے رب
تب شفاعت کریو تجہ پر سب کے وہاں لاچاری ہے

# مرثیہ کاظم

اڈنبرا یونیورسٹی کے کتب خانہ میں اس کے دس مرثیے ہیں کوئی علیحدہ کتاب نہیں ہے۔ کاظم کے متعلق کوئی معلومات اس کے سوا نہیں ہیں کہ وہ عہد قطب شاہی سے تعلق رکھتا تھا۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہ صرف مرثیہ گو ہی تھا۔ اس کے مرثیے خاص طور پر اس لئے قابل لحاظ ہیں کہ ان میں زیادہ تر مرثیہ پن پایا جاتا ہے۔ کاظم کا ذکر میں نے اپنی تالیف دکن اُردو میں بھی کیا ہے جبکہ مجھے صرف ایک شعر دستیاب ہوا تھا۔

اے نابکاران دین کا چھٹ گرانا کہاں روا
سرور نبی کی آل کو یو دوکھ میں بنانا کہاں روا

دس مرثیوں میں یہ بھی شامل ہے۔ ذیل میں ان کا نمونہ پیش کیا جاتا ہے۔

رکھنا امام دین کے تین جنگل منے بی آب و نان
طفلان کون اونکے بے گنہ غم میں رولانا کہاں روا

جنکو بٹھاتے تھے نبی دوش مبارک پر مدام
نیزہ پر اونکے سر کتئیں رکھ کر پھرانا کہاں روا

..............................................

اے ظالمان دل خراب اے گمراہان نا صواب
اس طرح با قہر و عذاب شاہان پر آنا کہاں روا

یہ رسم دامادی کہاں یہ صورت شادی کہاں
سہرا بندھا کفنی گلے جلوہ دلانا کہاں روا

اے سید عالی نسب شاہنشہ ملک عرب
شہر مدینہ چھوڑ کر جنگل بسانا کہاں روا

کاظم نہیں تاب و توان یو غم کا سب کہنا بیان
شہ کے محبان کون رولانا دشمن ہنسانا کہاں روا

---

دیگر

کیوں رن میں چلا ہے وہ عالی جناب آج
کرتے ہیں اہل بیت نبی اضطراب آج

طوفان نوح برسے یزیدان کے حال پہ
کرتے ہیں غم سوں آل نبی آب آب آج

.................................

کاظم کیا ہے جنے ستم شاہ دین اوپر
لازم ہے اوس پہ لعنت حق بے حساب آج

---

دیگر

کیوں یزیدان نے ستم بر سر سلطان کیا
اوس رخ پاک کے تیں خون سیں گلانشان کیا

زینت جمعیت ایمان کون پریشان کیا
دین کون رات سیں دے کفر پہ طغیان کیا

---

دیگر

تم اپنے دلبران کی خبر لو علی دلی
بے تاج سروران کی خبر لو علی دلی

نیزدن اوپر سران کی خبر لو علی دلی
ظلم و ستمگران کی خبر لو علی دلی

آرام دل سکینہ بے تاب کون ہینن — انکھیاں ہیں اوس کے راہ دیکھو خواب کون ہینن
کہیں انتہا یو درد کے اسباب کون نہین — غم ہاے بیکران کی خبر لو علی ولی
جن کوں سو لاتے گودیں میں رکھتے تھے دوش پہ — دریاے خون سرسیں چلا اون کے جوش کر
کیا صبر کر رہے ہیں دو لب کون خموش کر — اوس نازپروران کی خبر لو علی ولی
ہے سر پہ اون کے تیغ کوہستان کے روش — دل خون ہوا ہے غم سوں بدخشان کے روش
برسے انجھو نیں سیں نیسان کے روش — اوس پاک جوہران کی خبر لو علی ولی
گلزار احمدی پہ چلی صرصر خزان — کانٹوں پہ سوگوار ہو بیٹھے ہیں بلبلان
ہر سرو راستی پہ کریں نوحہ قربان — بیدل صنوبران کی خبر لو علی ولی

---

